درخت کی طرف قدم رنجہ فرمایا اور اس کو بھی وہی ارشاد کیا وہ بھی ہمراہ ہو لیا جب بیچ میدان میں آئے آپ نے حکم دیا کہ خدا کے حکم سے دونوں مل جاؤ۔ دونوں مل گئے۔ اُن کی آڑ میں بیٹھکر آپ نے فراغت حاصل کی پھر وہ دونوں الگ الگ ہو گئے۔

چوتھا معجزہ حضرت سلمہ بن اکوع کے پاؤں میں زخم کا نشان تھا۔ کسی نے پوچھا یہ کیا ہے؟ انہوں نے کہا کہ خیبر کی لڑائی میں میرے زخم لگا تھا۔ اُسے دیکھکر ساتھ والوں نے کہا کہ اب سلمہ رضہ نہ بچیں گے۔ میں حضور نبوی میں حاضر ہوا۔ اور آپ نے تین بار لعاب دہن اس میں ڈال دیا اور سب شکایت جاتی رہی۔

پانچواں معجزہ۔ حضرت ابو ہریرہ رضہ کہتے ہیں کہ میری والدہ مشرک تھیں اور میں ہمیشہ اسلام لانے کے واسطے اُن سے کہا کرتا تھا۔ ایک دن میں نے ان کو دعوت اسلام کی اُنہوں نے آنحضرت کی شان میں کچھ کلمات مکروہ استعمال کئے۔ میں روتا ہوا درِ اقدس پر حاضر ہوا اور گذارش کی کہ یا رسول اللہ میری ماں کے لئے دعائے ہدایت فرمایئے آپ نے فرمایا اللھم اھد ام ابی ھریرۃ یعنی اے اللہ ابو ہریرہ رضہ کی ماں کو ہدایت دے۔ میں آپ کی دعا سے خوش ہو کر چلا آیا گھر کے دروازہ پر جو پہنچا تو دروازہ بند۔ میری والدہ نے میرے پاؤں کی آہٹ سنکر کہا کہ ابو ہریرہ رضہ وہیں کھڑے رہو۔ میں کھڑا ہو گیا۔ اور پانی کے گرنے کی آواز سنی والدہ نہا کر اور کپڑے پہنکر کواڑ کھولنے آئیں اور ایسے جلد کہ دوپٹا بھی نہ اوڑھا دروازہ کھولا اور مجھکو مخاطب کر کے کہنے لگیں۔ اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاَشْھَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُہٗ وَرَسُوْلُہٗ میں دیکھکر آپ کو خوشخبری سنانے دوڑا اور جوش خوشی سے میرے آنسو جاری تھے۔ آپ نے سنکر شکر ادا کیا اور کلمات خیر فرمائے۔

چھٹا معجزہ۔ ایک شخص آپ کا منشی تھا۔ شامت اعمال سے مرتد ہو گیا۔ اور مشرکوں میں جا ملا آپ نے سنکر فرمایا زمین اس کو نہ لے گی۔ حضرت ابو طلحہ رضہ کہتے ہیں کہ اتفاقاً میرا گذر اُس سرزمین پر ہوا جہاں وہ مرا تھا کیا دیکھتا ہوں کہ اس کی لاش باہر پڑی ہے میں نے پوچھا لوگوں نے کہا کہ ہم نے بہت دفعہ دفن کیا زمین اس کو قبول ہی نہیں کرتی۔

ساتواں معجزہ۔ حضرت جابر رضہ سے روایت ہے کہ آپ خطبہ فرمانے کے وقت ایک چوبی ستون سے تکیہ لگا کر کھڑے ہوا کرتے تھے۔ جب منبر تیار ہوا اور آپ نے اُس پر استادہ ہو کر خطبہ ارشاد فرمایا۔ تو وہ لکڑی کا ستون اس طرح چیخنے لگا کہ گمان ہوتا تھا۔ شق ہو جائے گا۔ آپ منبر سے اُترے اور اس کو پکڑ کر چپٹا لیا تب وہ چپ ہوا اور ایسی سسکیاں بھرنے

لگیں جیسے کسی بچے کے رونے سے چپ کرتے ہیں اور سسکتا ہے۔ حضرت جابرؓ نے کہا ہے۔ کہ وہ اس بیان کے شوق میں رویا جو آپ سے سنا کرتا تھا۔

۴۔ اٹھارواں معجزہ۔ حضرت ابوبکرہؓ سے روایت آئی ہے۔ کہ آپ نے فرمایا کہ میری امت کے لوگ ایک وسیع زمین پر آباد ہوں گے جس کا نام بصرہ ہے۔ اس دریا کے کنارے جس کا نام دجلہ ہے۔ دریا پر پل ہوگا۔ وہاں آبادی بہ کثرت ہوگی اور وہ شہر منجملہ اُن شہروں کے ہوگا جو مسلمان آباد کریں گے۔ آخر زمانے میں قنطورا (نام قوم ترک) کی اولاد جن کے منہ چوڑے اور آنکھیں چھوٹی ہوں گی۔ حملہ کریگی۔ اور لب دریا اُترے گی اہل شہر کے تین حصے ہوجائیں گے۔ ایک حصہ جان بچانے کو بھاگے گا۔ اور جنگل میں ہلاک ہوگا۔ دوسرا فرقہ امان لے گا۔ وہ بھی قتل ہوگا۔ تیسرے فریق کے آدمی اپنے اہل وعیال کی حفاظت کے لئے لڑیں گے۔ وہ شہید ہیں۔ سبحان اللہ یہ پیشین گوئی ہمارے ختم المرسلین کی کیسی سچی ہوئی۔ دجلہ کے کنارے پر خلفائے عباسیہ نے متصل بصرہ شہر بغداد آباد کیا۔ اس کی رونق اور آبادی عروج کمال پر پہنچی۔ آپ کی وفات کے چھ سو چالیس برس بعد تاتاری ترکوں نے ہلاکو خاں کی ماتحتی میں بغداد پر حملہ کیا۔ بڑے بڑے علماء اور خلیفہ مستعصم باللہ امان لیکر باہر نکلے تاتاریوں نے سب کو ذبح کر ڈالا۔ ہزاروں مسلمان لڑکر شہید ہوئے بہت سے بیچارے جان بچا کر بھاگے خدا جانے غربت اور پریشانی میں کس مصیبت میں بیچارے مرے۔ حضرت کی ذات بابرکات جامع جمیع صفات وکمالات تھی۔ خالق عالم جل جلالہ اپنے کلام پاک میں فرماتا ہے۔ اِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْم۔ اے محمدؐ تمہارا خلق بہت بڑا ہے۔ آپ کے حلم اور عفو کا یہ عالم تھا کہ جب جنگ احد میں مشرکین سے لڑائی ہوئی تو آپ کا نیچے کا ایک دانت پتھر کے صدمے سے شہید ہوگیا۔ سر گنجینۂ اسرار میں ایک زخم لگا۔ اور چہرۂ مبارک پر خون بہنے لگا۔ اصحابؓ نے جو یہ رنگ دیکھا۔ اُن کو بہت شاق ہوا۔ اور عرض کرنے لگے کہ یا رسول اللہ ان کافروں کے حق میں بددعا فرمایئے۔ آپ نے جواب دیا کہ میں بددعا کرنے کے واسطے نہیں بھیجا گیا ہوں۔ خدا نے مجھ کو اپنے مخلوق کے لئے رحمت بناکر بھیجا ہے۔ پھر اُن کافروں کے حق میں یہ دعا زبان حق ترجمان پر جاری ہوئی۔ اَللّٰھُمَّ اھْدِ قَوْمِیْ فَاِنَّھُمْ لَا یَعْلَمُوْنَ۔ یعنی اے خدا میری قوم کو ہدایت دے وہ جانتے نہیں ہیں۔ اللہ اللہ یہ بلندی حوصلہ کفار کی وہ شقاوت اور آپ کی یہ شفقت اُنھوں نے زحمت پہنچائی آپ نے دعائے خیر سے اُن کو یاد کیا اور پھر اس لطف سے کہ قومی کہکر اور بارگاہ الٰہی میں اُن کی طرف سے عذرخواہی بھی کردی کہ وہ یہ جہالت اس لئے کرتے ہیں کہ میرا مرتبہ نہیں سمجھتے ہیں۔

لایمکن الثناء کما کان حقہٗ ؛ بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

جُود و سخاوت کا یہ حال کہ حضرت جابر رضؓ بن عبد اللہ روایت کرتے ہیں کہ آپ نے کبھی سوال کے جواب میں لا نہیں فرمایا۔ ایک مرتبہ نوے ہزار درہم آپ کے پاس آئے اُن کو آپ نے بانٹنا شروع کیا جو سامنے آیا اُسی کو عطا فرماتے گئے۔ یہاں تک کہ سب اُسی وقت بانٹ دیئے ہے

بر روئے زدہ کفِ خجالت ؛ با جود کفِ تو بحرِ مواج

شجاعت اور بہادری کی یہ کیفیت تھی۔ کہ حضرت علی رضؓ شیرِ خدا فرماتے ہیں۔ کہ جب لڑائی کا معرکہ گرم ہوتا تھا۔ تو آنحضرت صلعم سب سے آگے ہوتے تھے۔ ایک شب مدینہ والوں کو کچھ خوف پیدا ہوا اور آدمی باہر دوڑے کہ دیکھیں کیا ہے۔ وہاں کیا دیکھتے ہیں۔ کہ آپ سب سے پہلے مقام خطرناک پر اس شان سے پہنچ گئے تھے۔ کہ ابو طلحہ رضؓ کے گھوڑے کی ننگی پیٹھ پر سوار تھے۔ اور تلوار شانہ سے آویزاں تھی۔ ان لوگوں کو آپ یہ فرماکر تسلی دینے لگے۔ لم تراعوا مت گھبراؤ ہے

وصفِ حیا بوقتِ صولتِ اعدا ؛ کوہ خجل ماند از ثبات محمدؐ

حیا کا یہ نقشہ کہ اگر کوئی شخص بُرا کام کرتا اور آپ اُس کو سنتے تو نصیحت فرمانے کے وقت اس آدمی کا نام نہ لیتے بلکہ یُوں فرماتے کہ لوگوں کو کیا ہو گیا ہے۔ جو ایسے بُرے کام کرتے ہیں۔ خلق خدا پر عنایت و شفقت کا یہ حال تھا کہ آپ کی رافت و مہربانی اپنے بندوں کے حال پر ملاحظہ فرماکر خود خدا تعالےٰ نے اپنے دو نام نامی آپ کو بطور خطاب عطا فرمائے۔ یعنی وَبِالْمُؤْمِنِينَ رَؤُوفٌ رَّحِيمٌ دوسری جگہ فرمایا ہے۔ وَمَا أَرْسَلْنَاكَ إِلَّا رَحْمَةً لِّلْعَالَمِينَ۔ اُس رحمت پر روح فدا ہو جس کے لحاظ سے اللہ تعالےٰ نے کافروں پر بھی اگلی اُمتوں کے گنہگاروں کی طرح عذاب نازل نہیں فرمایا اور منافق بدسرشت آفتِ قہر سے بچے رہے۔ آپ کے پاس بیٹھنے والے سب یہی خیال کرتے کہ سب سے زیادہ نظرِ عنایت مجھی پر ہے۔ حضرت انس رضؓ سے ہے کہ میں آٹھ برس کی عمر سے اٹھارہ سال کی عمر تک آپ کی خدمت کرتا رہا کبھی آپ نے ہُوں نہیں کہا۔ اگر میں نے کوئی کام کیا تو یہ نہ فرمایا کہ کیوں کیا اور نہ کیا تو نہ پوچھا کہ کیوں یہ کام نہیں کیا۔ اگر نماز میں کسی بچے کے رونے کی آواز گوش مبارک میں جاتی تو غائت لُطف سے آپ نماز جلد ختم فرما دیتے تاکہ اُس بچے کے مربیّ اُس کی تسکین و تشفی کر سکیں۔ بلّی پیاسی آتی تو آپ پانی کا برتن اُس کی طرف جھکا دیتے اور جب تک وہ خوب نہ پی لیتی آپ برتن جھکائے رکھتے عہد کی استواری اور وفاداری اس قدر تھی کہ ایک یہودی کا قرض آپ کے ذمہ تھا۔ ایک دن اُس نے تقاضا کیا۔ آپ نے فرمایا کہ اس وقت تو میرے پاس کچھ نہیں ہے اُس نے کہا کہ اے محمدؐ میں تم کو یہاں سے بے لیے نہ جانے دوں گا۔ آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم نے فرمایا اچھا میں تمہارے پاس بیٹھا جاتا ہوں۔ یہ کہکر آپ وہاں بیٹھ گئے اور پانچوں وقت کی نماز وہیں آپ نے پڑھی۔ صحابی اُس یہودی کو ڈراتے اور دھمکاتے تھے۔ آخر آپ سے عرض کرنے لگے۔ کہ یا رسول اللہ ایک یہودی آپ کو

روکے بیٹھا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ خدا نے مجھ کو عہد شکنی سے منع فرمایا ہے۔ جب دن چڑھا تو وہ یہودی کلمہ پڑھ کر مسلمان ہوگیا۔ اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ یہ گستاخی میں نے اس واسطے کی کہ دیکھوں توراۃ میں جو صفت نبی آخر الزمان کی ہے۔ آپ میں پائی جاتی ہے یا نہیں۔ اب مجھ کو معلوم ہوگیا کہ بیشک آپ سچے نبی ہیں۔ وہ یہودی بڑا مالدار تھا۔ اپنا سب مال لاکر آپ کی خدمت میں پیش کیا۔ کہ اس کو راہ خدا میں صرف کردیجئے۔ آپ کو حضرت حلیمہ نے دودھ پلایا تھا۔

جب کبھی وہ آتیں تو آپ اپنی چادر بچھا دیتے کہ وہ اس پر بیٹھ جائیں۔ حضرت خدیجہ رض آپ کی بیوی تھیں۔ اگرچہ ان کا انتقال ہوگیا لیکن جب آپ کے پاس ہدیہ آتا تو آپ فرمادیتے یہ فلاں عورت کے گھر دے آؤ خدیجہ رض سے اور اس سے محبت تھی۔

جب حضرت خدیجہ کی کوئی ملنے والی دولت خانہ پہ آنکلتی تو آپ بڑی نوازش و نرمی سے اس کا حال پوچھتے۔

تمکین و وقار ایسا کہ آپ کبھی قہقہہ نہ مارتے صرف تبسم فرماتے اکثر سکوت میں رہتے اور بے ضرورت کلام نہ فرماتے مجلس میں باآواز بلند کوئی بات نہ کرتا حاضرین اس طرح ساکت بیٹھتے جیسے ان کے سروں پر چڑیاں بیٹھی ہیں۔

آپ کے زہد کی یہ کیفیت تھی۔ کہ اگرچہ اخیر زمانے میں آپ حجاز و دیگر ممالک عرب اور عراق و شام کے سرحدی ملکوں کے بادشاہ تھے لیکن حضرت عائشہ رض سے روایت ہے کہ آپ نے کبھی دو دن برابر جو کی روٹی بھی پیٹ بھر کر نہیں کھائی۔ یہاں تک کہ آپ دنیا سے رحلت کر گئے۔ اکثر ایسا ہوتا کہ ایک ایک مہینہ گھر میں چولھے میں آگ نہ جلتی اور مع اہل و عیال کے صرف سوکھی کھجوروں پر قناعت فرماتے آپ اپنا جوتا اپنے ہاتھ سے گانٹھ لیتے پھٹے پرانے کپڑے سی لیتے غرض اپنا کل کام خود اپنے ہاتھ سے کر لیا کرتے اور فرماتے تھے کہ اپنا کام اپنے آپ کرنا چاہیئے۔ کسی دوسرے کی مدد کا محتاج اتنا بھی نہ رہے۔ کہ مسواک کے ٹکڑے کی برابر اس سے مدد مانگے۔ ایک دفعہ سفر میں آپ نے بکری ذبح ہونے کا حکم دیا۔ ایک نے کہا ذبح میں کرونگا دوسرا بولا کھال میں اتارونگا۔ تیسرے نے کہا میں پکاؤنگا۔ آپ نے فرمایا لکڑیاں میں لاؤنگا۔ لوگوں نے کہا کہ حضرت آپ کی طرف سے ہم لے آئیں گے۔ آپ نے فرمایا یہ سچ ہے لیکن میں نہیں چاہتا کہ اپنے آپ کو سب یاروں سے بہتر بنالوں خدا اس بات کو پسند نہیں فرماتا یہ کہکر آپ لکڑیاں لینے تشریف لے گئے۔ حضرت ابوطلحہ رض کہتے ہیں۔ کہ ابتدائے عہد میں ہم نے فقر و فاقہ کی شکایت کی اور اپنے پیٹ کھول کر دکھائے۔ کہ ایک ایک پتھر ہم سب کے پیٹ سے باندھا ہوا تھا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو اپنا شکم مبارک دکھایا تو اس پر دو پتھر بندھے ہوئے تھے۔ روحی فداک یا رسول اللہ!

تواضع اور انکسار آپ کے مزاج میں ایسا تھا۔ کہ مجلس میں جہاں جگہ مل جاتی بیٹھ جاتے اہل محفل کے زانو سے اپنا زانوں آگے نہ بڑھاتے اگر صحابہ رض آپ کی تعظیم کو اٹھ کھڑے ہوتے تو آپ ان کو منع فرما دیتے کوئی مسکین بیمار ہوتا تو آپ اس کی عیادت کو تشریف لیجاتے اگر کوئی غلام بھی دعوت کرتا تو آپ قبول فرما لیتے۔ آپ کی

آپ کی شان جلال دیکھ کر اکثر آدمی خائف ہو جاتے تو آپ اُن کی یوں تسکین فرماتے کہ میں کوئی بادشاہ قہار نہیں ہوں قریش کی ایک عورت کا بیٹا ہوں تم مطمئن رہو۔

امانت آپ میں ایسی تھی کہ خدا تعالےٰ قرآن پاک میں آپ کی امانت کی مدح فرماتا ہے۔ مُطاعٍ ثَمَّ امین۔ اس سے زیادہ اور کیا ثبوت ہوگا۔ کہ کفار مکہ ہر چند آپ کے سخت دشمن تھے۔ مگر جب کوئی اُن سے آپ کی نسبت سوال کرتا تو یہی کہتے کہ چاہے کچھ ہو آپ امین اور سچے تو ضرور ہیں۔ جب آپکا فرمان ہرقل بادشاہ قسطنطنیہ کے پاس پہنچا تو اُس نے اہل دربار کو حکم دیا کہ دیکھو آجکل ہمارے شہر میں عرب بھی ہیں۔ یا نہیں اگر ہوں تو میرے سامنے لاؤ تاکہ اُن سے آپ کے حالات دریافت کروں۔ اتفاقاً قریش کا ایک کارواں وہاں گیا ہوا تھا۔ ابو سفیان رضی قافلہ سالار تھے۔ بادشاہ نے اُن سے پوچھا کہ یہ نبی کبھی جھوٹ نہیں بولتے ہیں۔ تو ابو سفیان رضی نے باوجود کافر ہونے کے کہا کہ نہیں۔ آپ نے آج تک کبھی خیانت نہیں کی اور نہ کبھی جھوٹ بولتے ہیں ؎

حق جلوہ گر ز طرز بیانِ محمد ست
آرے کلام حق بزبانِ محمد ست

آپنے رب کا خوف اس قدر تھا۔ کہ شب کو نماز میں یہاں تک قیام فرماتے کہ پائے مبارک ورم کر جاتے۔ آپ کی یہ جفا کشی دیکھ کر صحابیوں رضی نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ کے تو اگلے پچھلے سب گناہ خدا نے عفو فرما دیئے پھر کیوں اس قدر تکلیف اور زحمت آپ اُٹھاتے ہیں۔ آپ نے جواب میں فرمایا۔ افلا اکون عبداً شکوراً۔ یعنی جب خدا نے مجھ پر اتنے احسان کئے ہیں۔ تو کیا میں شکر بھی نہ ادا کروں۔

روایت ہے۔ کہ آپ ایک ایک دن میں سو سو دفعہ استغفار فرماتے نماز میں خشوع قلب کا یہ عالم تھا کہ فرط جوش سے سینۂ انوار خزینہ سے ایسی آواز نکلتی جیسے دیگچی جوش کھا رہی ہو ؎

غالب ثنائے خواجہ بہ یزداں گزاشتیم
کاں ذاتِ پاک مرتبہ دانِ محمد است

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ۔

---

# ارتحال

نہایت دلی رنج اور اندوہ سے یہ جگر فراش دل دوز خبر درج رسالہ کی جاتی ہے۔ کہ جناب صاحبزادہ حاجی احمد حسین شاہ صاحب علی پوری کی والدہ محترمہ جو علیحضرت امیر ملت سرکار علی پوری نور اللہ مرقدہ کی بھاوجہ اور حضور اعلیٰ حضرت سراج الملت پیر سید محمد حسین شاہ صاحب سجادہ نشین آستانہ عالیہ علی پور شریف اور مولینا الحاج پیر سید خادم حسین شاہ صاحب کی خوش دامنہ تھیں صرف ایک دن بیمار رہ کر ۲۰ نومبر ۱۹۵۵ء کو اس دار فانی سے بقضائے الٰہی دار بقا کو انتقال فرما ہو گئیں۔ اللہ تعالےٰ

باقی صفحہ ۳۰

# حکایت حضرت ذوالنون مصری و سلطان العارفین بایزید بسطامی قدس اللہ اسرارھما!

دلو ذوالنون به بایزید پیام ؛ کای گرفته بخواب خوش آرام
سر برآر که وقت بیگه گشت ؛ پای در نه که کاروان بگذشت
بایزیدش جواب داد که مرد ؛ آں بود در سرای صلح و نبرد
کہ رود در خواب و زہمه پیش ؛ بامداداں رسد بمنزل خویش
لیک در جمع طلبگاراں ؛ باشد ایں خواب خواب بیداراں
ہر کہ عمرے ز خواب دیده دلیست ؛ نہ بہر خواب او را یکدم دست

ذوالنون نے بایزید کو دیا پیغام ؛ کہ اے اسیر بخواب خوش آرام
سر اٹھا کہ وقت بے وقت ہوا ؛ چلو جلد کہ کارواں گذر گیا
بایزید نے جواب دیا کہ مرد ؛ وہ ہے ہنگام صلح و نبرد
کہ وہ سو جائے اور سب سے اول ؛ صبح پہنچ جائے وہ اپنی منزل
لیکن یہ خواب مجمع طلبگاروں میں ؛ خواب شمار ہوتی ہے بیداروں میں
جس نے عمر میں آنکھ بند نہ کی ؛ اسکو خواب دیتی نہیں ہوت یکدم بھی

---

اعلیحضرت امیر الملت عظیم البرکت سیدنا و مرشدنا بوقت تلقین طالبان کو فرمایا کرتے تھے۔ باوضو ہو۔ رات کو قبلہ و کعبہ کی طرف منہ کر کے ذکر و فکر و تصور میں سو جاؤ۔ تو تمہاری شب کی نیند بھی ذکر میں شمار ہوگی۔ اور جب صبح بیدار ہو تو اسی تصور اور ذکر یار میں ہی اٹھو۔ تمام رات بیداری اور ذکر میں ہی تصور رہوگی۔

---

## راولپنڈی میں اعلیحضرت امیر الملت سرکار علی پوری نور اللہ مرقدہٗ کا چہارم سالانہ ختم شریف

مورخہ ۱۰ نومبر ۵۵ء مطابق ۱۴ ربیع الاول بروز جمعرات زیر صدارت جناب حاجی ڈاکٹر محمد عبدالمبین صاحب چہارم انجمن خدام الصوفیہ راولپنڈی کی طرف سے سالانہ ختم شریف کی مجلس کا انعقاد ہوا۔ شہر اور مضافات کے کافی غلامان اور یاران طریقت جمع ہو گئے۔ ختم قرآن شریف کیا گیا۔ نعت خوانی اور تقاریر سے حاضرین کے دلوں کو نور ایمان و عرفان سے بھرپور کر دیا گیا۔ رات کے گیارہ بجے نعت خوانی کے بعد قیام و سلام اور دعا کے بعد یہ مقدس اجلاس ختم ہوا۔ حاضرین ثنا لین کی دارین کی فلاح و بہبودی کے لئے دعا کی گئی۔

(از شیخ محمد امین بٹ بی۔ اے ایل۔ ایل۔ بی ایڈووکیٹ سیکرٹری انجمن خدام الصوفیہ راولپنڈی)

# تصوف ۔۔۔ تصور شیخ

گذشتہ سے پیوستہ

تصور کے معنی ہیں دھیان۔ خیال۔ ذہن میں کسی چیز کی صورت لانا۔ بنانا یا جمانا۔ اور یہ جیسا کہ مضمون ہذا میں اوپر بیان ہو چکا ہے۔ دو قسم کا ہوتا ہے (۱) بے اختیاری (۲) اور اختیاری بے اختیاری پر تو اعتراض کی گنجائش نہیں۔ کیونکہ کوئی فرد بشر اس سے بچا ہوا نہیں۔ ایسا کوئی آدمی نہیں ملیگا کہ جس کا دنیا اور اہل دنیا سے کسی قسم کا بھی کوئی تعلق نہ ہو۔ اور یہ تعلق ہی (اپنے اپنے موقعہ پر) متعلقہ شے کی شکل و صورت (تصور) آنکھوں کے سامنے لے آتا ہے۔ جتنا یہ تعلق زیادہ ہوگا۔ اتنا ہی متعلقہ شے کا تصور زیادہ صحیح اور کامل ہوگا۔ اور متعلقہ شے کی یاد آتے ہی سامنے موجود ہوگا۔ یاد کا سبب یا محرک کچھ ہی ہو۔ ایسی بڑھے ہوئے تعلق کو حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی سرہندی رح رابطۂ شیخ (تصور شیخ) کہتے اور وصول الی اللہ کے لئے اسے اقرب طرق (خدا تک پہنچنے کا نزدیک ترین راہ) سمجھتے ہیں۔ حتٰی کہ ذکر اللہ سے بھی زیادہ اسکو موثر جانتے ہیں۔ چنانچہ شروع مضمون میں جلد اول سے مکتوب ۱۸۷ اس کی دلیل میں درج ہو چکا ہے۔ حضرت عروۃ الوثقٰی خواجہ محمد معصوم سرہندی رح فرماتے ہیں اے مخدوم شیخ کی صورت مبارک جو مرید کے دل میں از روئے محبت کے ہر وقت موجود رہتی ہے۔ اسکو رابطہ کہتے ہیں۔ مرید کے لئے یہ ذکر سے زیادہ مفید ہے۔ اور ایک نعمت عظمٰی جس کے ذریعے مرید اپنے شیخ سے فیض روحانی بہایت آسانی سے حاصل کرسکتا ہے۔

از تحفہ محمد بشیر میاں پہلی بھیتی ص ۱۳ ذکر رابطہ مرشد

اول شکل تقرب الی اللہ کی ذکر دوام ہے۔ دوسری شکل مراقبہ ہے۔ (جس کا ذکر ہو چکا ہے) تیسری شکل تقرب الی اللہ کی رابطہ مرشد ہادی ہے۔ طریقہ اس کا یہ ہے۔ کہ مرشد ہادی کی خدمت میں ہمہ دم یا ہر روز با ادب حاضر رہا کرے۔ تو اسکی صحبت بھی بہت جلد اللہ تعالٰے تک پہنچا دے گی انشاء اللہ تعالٰی۔

اور اگر کسی وجہ سے مرشد سے دوری ہو جائے۔ تو مراقب ہو کر اس کو یاد کرے۔ اور اس کے روبرو اپنے تئیں حاضر جانے۔ اور تصور کرے۔ کہ فیض الٰہی قلب مرشد سے میرے قلب میں آرہا ہے۔ اور چہرۂ مرشد کو یاد کرکے دیکھے۔ کہ مرشد ہادی میری طرف متوجہ اور فیض رساں ہے۔ انشاء اللہ تعالٰی۔ حضوری مرشد وجہ حضوری حق تعالٰے ہو جائے گی۔ صحبت مرشد آلۂ فیض الٰہی۔ وسیلہ تقرب الی اللہ

بیشک ہے جیسے کعبہ رابطہ عبد اور معبود کا حالت
عبادت میں۔ ویسے ہی مرشد رابطہ ہے مرید کا طرف
اللہ کے حالت سیر و سلوک میں"۔

جناب محمد بشیر میاں صاحب کے بیان سے
معلوم ہوا۔ کہ تصور اختیاری کو بھی شرک نہیں کہہ سکتے۔
کیونکہ وہ صرف آلہ اور وسیلہ ہے عابد و معبود کے
درمیان تقرب الی اللہ کے لئے۔ نہ کوئی مستقل
اِلٰہ کہ اسکو شرک کہا جاسکے۔ بلکہ وہ جملہ معبودانِ
باطل اور ماسوی اللہ کی جڑیں کاٹنے والا ہے۔
چونکہ ذکر اللہ کثیر سے تبتّل حاصل ہوتا ہے۔
(مزمل شریف) اور تصور شیخ بقول حضرت امام
ربانی مجدد الف ثانی سرہندی رح ذکر سے بھی
اس معاملہ میں زیادہ مؤثر ہے۔ اسی لئے مولانا
روم رح فرماتے ہیں ؎

ہیچ نکشد نفس را جز ظلِّ پیر
دامن آں نفس کش محکم بگیر

یعنی ظلِّ پیر (تصور شیخ) کے سوا کوئی چیز بھی نفس کو
پورے طور پر مطیع اور فرمانبردار نہیں بناتی۔ تصور
شیخ ہی ہے کہ جس کے سامنے نفس سرکش دب
جاتا اور اپنی بری خواہشات سے باز آکر ملہمہ اور
پھر مطمئنہ بن جاتا اور فَادْخُلِي فِي عِبَادِي وَادْخُلِي
جَنَّتِي کا مبارک خطاب اور شرف حاصل کر لیتا
ہے۔ مولانا رح کا فرمانا ہے۔ کہ چونکہ تصور شیخ ہی
سے نفس کی خواہشات کشتہ ہو جاتی ہیں۔ اِس
لئے ایسے نفس کش پیر کے دامن کو مضبوطی سے
پکڑ۔ ایسا کہ اسکی غیر حاضری میں بھی شیخ تصور کی حالت
میں تیرے ساتھ ساتھ رہے۔ حتیٰ کہ سرکشی اور
لغزشوں کا احتمال تک باقی نہ رہے۔ وَلَا تَعْدُ
عَيْنَاكَ عَنْهُمْ پ ۱۵ ع ۱۶ میں اِسی کی طرف اشارہ
معلوم ہوتا ہے۔ جس کا بیان انشاء اللہ تعالیٰ
آگے آئیگا۔

الغرض تصور شیخ اختیاری ہو یا بے اختیاری
شرک کا اس میں شائبہ تک نہیں۔ جن چیزوں کی
طرف دیکھنا عبادت سمجھا جاتا ہے۔ جیسے کہ بیتُ
اللہ (کعبہ شریف) کی طرف دیکھنا۔ مصحف (قرآن)
شریف کی طرف نظر کرنا۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور
ماں باپ کے چہروں کی طرف دیکھنا وغیرہ وغیرہ
تو ان چیزوں کی طرف خواب میں دیکھنا یا نگاہ
تصور سے دیکھنا شرک نہیں ہو جاتا۔ بلکہ عبادت
ہی سمجھا جائیگا۔ بلکہ جتنا خیال یا دھیان (تصور میں)
ادھر لگائیگا۔ اتنا ہی ثواب زیادہ ہوگا۔ ہاں اگر
ان ہی چیزوں کو خدا سمجھ کر ایسا کریگا۔ تو وہ
پھر ضرور مشرک ہو جائیگا۔ اِذْ لَيْسَ فَلَيْسَ۔
(جب یہ نہیں تو وہ (شرک) بھی نہیں۔ اللہ تعالیٰ
کے محبوبوں اور اولیاؤں (اہل اللہ) کو بتوں سے
تشبیہ دینا یا ان پر قیاس کرنا نہایت شرمناک
اور تجاوز عن حدود الشرعیہ ہے۔ اللہ تعالیٰ
ہدایت دے۔ آمین۔

اشعار

تصوّر کو کہتے ہیں شرک اور بدعت
رہا ہے یہی شیوہ اہلِ ضلالت
تصوّر کا معنٰی ہے احضارِ صورت
خدا کے تصوّر کی صورت نہ مورت
ہوا ماسوا اللہ کا جائز تصوّر
نہ شرک اور بدعت نہ جائے تحیّر
تصوّر نے رکھی ہے بنیادِ عالم
تصوّر صدقہ ہے ایجادِ عالم
فَاَحْبَبْتُ اَنْ اُعْرَفَ سے عیاں ہے
مشارٌ اِلَیْہ کُنْ کا اس میں نہاں ہے
محبّت سے ہوتا ہے پیدا تصوّر
محبّت پہ ہوتا ہے شیدا تصوّر
محبّت سے خالی نہیں کوئی انساں
اگر ہے کوئی تو وہ ہے محض بیجاں
نہ تصویر آنکھوں میں اترے نواندھی
نہ ہو ذہن میں کچھ تو ہے زبان گنگی
تصوّر ہے علم اور تعلیم کی جاں
بغیرِ تصوّر ہے انساں کی ناداں
تصوّر سے تسکین پاتے ہیں عاشق
تصوّر پہ قربان جاتے ہیں عاشق
تصوّر تپِ ہجر کی اک دوا ہے
تصوّر سے ہوتی دلوں کو شفا ہے
تصوّر ہی تو ہے مقدمہ طلب کا
اثر اس میں دیکھا ہے طالب غضب کا

یہی شوقِ دیدار کی ابتدا ہے
وصالِ صنم کی یہی انتہا ہے
تصوّر میں تو کچھ برائی نہیں ہے
مگر جن کے نفسوں میں وہ جاگزیں ہے
تصوّر دکھاتا ہے منزل کا رستہ
جسے پا نہیں سکتے ہیں پا شکستہ

(باقی آئندہ)

(راقم فقیر محمد اللہ دتا عفا اللہ تعالےٰ عنہ کنجاہی)

## طالب گنہگار بہ بارگاہِ غفار بموقعہ حج سنہ ۵۵ء

گنہگارم۔ گنہگارم۔ گنہگار!!
تو ستاری تو ستاری و ستار
نہاں کے مانند از تو کرد نہا
نہاں دار از نگاہِ اہلِ دنیا
لیے نام لغائیت شرمسارم
توئی غفار جز تو کس ندارم
طفیلِ بندگانِ مخلصانت
طفیلِ اولیائے امتانت
طفیلِ پاکبازانِ نبوت
طفیلِ حضرتِ شاہِ رسالت
طفیلِ خاندانِ بارگاہت
خداوندا طفیلِ ذاتِ پاکت
ببخشا طالب جانِ حزیں را
مریدِ شاہِ جماعت کمترین را

# ارشادات جناب مولانا نور الدین عبد الرحمٰن جامی رحمۃ اللہ علیہ

(از رشحات) از مہر عبد الحق صاحب منیجر

۱۔ آپ نے کسی تقریب میں ارشاد فرمایا۔ کہ اصالت اہل تحقیق کے نزدیک یہ نہیں ہے۔ کہ کسی کے آباؤ اجداد اُمراء اور وزراء کی نسل سے ہوں۔ یا کہ فاسقین ظالم کے سلسلہ میں منتظم ہوں۔ بلکہ اصالت وہ حسن جوہر ہے۔ جو ذات انسانی میں ہوتا ہے۔ جیسے فطرت سلیم اور سرشت پاک۔ اور جو چیز کہ افراد انسانی میں اسکو لوگ اصل جانتے ہیں وہ عین بداصلی ہے۔

۲۔ فرمایا۔ بدذات آدمی جب چاہتے ہیں کسی کی عیب جوئی کریں۔ اول وہ برائیاں جو ان کی اپنی ذات میں موجود ہوتی ہیں۔ ان کی زبان پر جاری ہوتی ہیں۔ اور وہ ان کی فہم سے نزدیک تر ہیں۔

۳۔ فرماتے تھے۔ کہ تمام فقرا اور سائل پر شفقت اور رحمت کرنا لازم ہے۔ بُرے بھلے سے لقمہ دریغ نہ کرنا چاہیئے۔ اس میں سنکر کرنی چاہیئے۔ کہ ان کا پیدا کنندہ کون ہے۔ جنید اور شبلی کی حاجت نہیں۔ کہ اس کے ساتھ احسان کیا جائے۔ اور کوئی عالی ہمت اور پرہیزگار گدائی کو اس شخص کے دروازہ پر نہ آئے۔ کہاں سے ثابت ہے۔ کہ اس گدائی اور لباسی مجبوں میں کوئی صاحب دولت نہیں ہے۔ اور اکثر ایسا ہوا ہے۔ کہ اولیاء حق سبحانہ اپنا حال ٹکڑے گداؤں کی صورت میں پوشیدہ رکھتے ہیں۔

۴۔ ایک دن آپ نے کسی سے پوچھا۔ کہ کس کام میں ہو۔ اس نے جواب میں عرض کیا۔ کہ حضوری میں ہوں۔ اور عافیت کے دامن میں پاؤں (یعنی اغوطہ) میں فراغت سے بیٹھا ہوں حضور مولنا نے فرمایا۔ کہ حضوری اور عافیت یہ نہیں ہے۔ کہ تو گاڑھے گزی کے کپڑے میں پاؤں لپیٹے گوشہ میں بیٹھے۔ عافیت یہ ہے۔ کہ اپنے آپ سے تو رہا ہوا ہو۔ اس وقت خواہ گوشہ میں بیٹھ یا آدمیوں میں۔

۵۔ فرماتے تھے۔ کہ جوانمردی کی نشانی یہ ہے کہ ہمیشہ غمناک اور محزون رہے۔ کارخانہ الٰہی میں فارغ بیٹھنا خوب نہیں۔ جس کسی کو حزن اور اندوہ نہیں ہے۔ اس سے بوئی غفلت آتی ہے۔

اور جو کوئی حزن اور اندوہ میں ہو۔ اس سے بوئے جمعیت اور حضوری کی آتی ہے۔ ہمارے خواجگان قدس اللہ تعالیٰ ارواحہم کی نسبت حزن اور اندوہ کی صورت میں ظاہر ہوتی ہے۔

(۶) فرمایا محبت ذاتی وہ ہے۔ کہ ایک کا ایک دوست ہو اور اس کا سبب معلوم نہ ہو۔ اور یہ لوگوں میں بہت کم ہے جو شخص کہ اس کو حق سبحانہٗ سے ایسی محبت پیدا ہو وہی اس کو محبت ذاتی کہتے ہیں۔ اور یہ بہترین اقسام محبت ہے۔ نہ یہ کہ جب لطف دیکھے دوست رکھے۔ اور جب سختی دیکھے بے قیل ہو جائے۔

(۷) کوئی شخص آپ کے سامنے کہتا تھا۔ کہ فلاں درویش نے ذکر جہر بہت کیا ہے۔ خالی زبان سے نہیں معلوم ہوتا۔ فرمایا وہی ذکر زبانی قیامت کے دن اس کو کفایت ہے اس ذکر زبانی سے نور پیدا ہوتا ہے۔ کہ تمام صحرائے قیامت کو روشن کرے۔ اور فرمایا کہ ذکر جہر میں ایک خاصیت ہے۔ جو ذکر خفیہ کو نہیں ہے۔ کہ جب نفس مفہوم ذکر کے سمجھنے میں متحقق ہو گیا۔ اولاً متخیلہ اس لفظ کے تخیل سے اثر پذیر ہوتا ہے۔ اور دوسرے وقوف ناطقہ تکلم سے۔ تیسرے قوت سامع سماع سے چوتھے ذوق متخیلہ دوسری بار۔ اور اس طرح نفس اور قوت متخیلہ اور یہ ایک حرکت دوریہ ہے۔ جو موافق حرکت دوریہ وجود کا ہے۔ اور اس کے ساتھ متحقق ہوئے طلب میں حرکت معنوی اس حرکت کی نسبت کہ اس حرکت معنوی کی صورت ہے۔ مددگار اس تحقیق کے حصول کی ہے۔

(۸) ایک دن ایک شخص نے آپ کی مجلس شریف میں ذکر کیا۔ کہ ایک اکابر نے لکھا ہے۔ کہ حق سبحانہٗ نے فرمایا ہے۔ انا جلیس من ذکرنی ترجمہ میں ہم نشین اس کا ہوں۔ جو میرا ذکر کرے۔ جس کا یہ حال ہو۔ وہ ذکر جہر کیونکر کرے فرمایا کہ جبو قت سونا شائستہ کام اور ناخوش فعل اس سے صادر ہوتے ہیں۔ یہ ملاحظہ میں ہے۔ کہ کس طرح ذکر جہر میں یہ ملاحظہ کرتے ہیں حق سبحانہٗ بظاہر و باطن سب کا محیط ہے۔ ذکر جہر ہی خوب ہے۔

(۹) کسی نے آپ سے دریافت کیا کہ کیا وجہ ہے۔ کہ آپ تصوف کم بیان فرماتے ہیں فرمایا۔ کہ آں گاہ کہ یک دیگر را زمانے بازی داریم۔

(۱۰) فرماتے تھے۔ اولیاء اللہ قدس اللہ ارواحہم کے کلمات قدسیہ مشکوٰۃ حقیقت حضرت رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام سے اقتباس کئے ہوتے ہیں جیسا کہ قرآن اور حدیث کی تعظیم واجب ہے۔ تعظیم کلام اولیاء اللہ بھی لازم ہے۔ ان کی باتوں کے ساتھ ادب اور حرمت کے ساتھ زندگی کرنی چاہیئے۔ تاکہ کوئی شخص اپنے سے تمتع حاصل کرے۔

(۱۱) ایک دن کسی شخص نے پوچھا۔ کہ مولانا شیخ کمال الدین عبدالرزاق

رحمۃ اللہ نے اپنے ایک تصنیف میں بسم اللہ کے معنے بالانسان الکامل لکھا ہے۔ اور بعض علماء کے نزدیک یہ معنے بہت مشکل معلوم ہوتے ہیں۔ آپ نے ارشاد فرمایا۔ کہ وہ عبارت تفسیر لفظ اسم کی ہے نہ کہ اللہ کی۔

(۱۲۳) ایک دن فرمایا کہ آج ہماری خاطر میں آیا۔ کہ ہم نے کہیں سے دیکھا کہ مظہر حقیقت عالی کی صورت بعکس ہے۔ آئینہ کے اندر نہ کہ عین آئینہ اس واسطے مظہر وہ ہے۔ کہ حکایت اور نقل کرنے والا ظاہر حال ہی۔ اور احکام اور اوصاف اُس کے اس مظہر میں ظاہر ہوں اور جو شے آئینہ کی ہر حالت نہیں ہے۔ اس بات سے غرض آپ کی دوسری چیز تھی۔ اس تمثیل سے فرمایا۔

## اعلان

جملہ خط و کتابت و ترسیل زر بنام حاجی مہر عبدالحق مینجر رسالہ انوار الصوفیہ ہونی چاہیئے۔ جواب کیلئے جوابی کارڈ

# مژدۂ جانفزا

یارانِ طریقت عقیدتمندان و حلقہ بگوشان سرکار علی پوری نوراللہ مرقدہٗ کی خدمت میں دلی مسرت سے یہ خوشخبری پیش کی جاتی ہے۔ کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل عمیم اور رحمت عظیم سے ان دلی دعاؤں اور قلبی التجاؤں کو شرف قبولیت عطا کی اور ان کی دلی مراد اور تمنا پوری ہوگئی۔ اور اگرچہ کابینہ وزارت کا یہ حکم تھا۔ کہ اعلیٰ حضرت امیر الملت والدین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ورثا کو لائل پور کے اربن ایریا (شہری رقبہ) میں جو اراضی زرعی ہو وہ منتخب اور منظور کریں۔ دی جائے مگر ہمارے بڑے مہربان نے اپنے چند روزہ نشہ میں اب بھی ہماری مخالفت اور ایذا رسانی میں ایڑی چوٹی کا زور لگایا اور اپنے شریک مکان افسر کو اگرچہ وہ دل سے جانتے اور تسلیم کرتے تھے۔) ہماری مخالفت کے لئے مجبور کیا۔ اور اس صاحب نے ہم کو ناقص اراضی الاٹ کی جس کے وقف ہونے کے لئے معنی کچھ نہ تھے۔ کیونکہ وہ نہ صرف بنجر بلکہ ناقابل کاشت تھے۔ اور اس میں قابلیت پیداوار کوئی نہ تھی۔ اللہ تعالیٰ کا فضل وکرم شامل رہا۔ اور عندالاپیل وہ حکم منسوخ ہو کر اچھی اراضی اندرون شہری حدود اللہ تعالیٰ نے اپنے مقبول بندوں برگزیدہ اولاد سرکار علی پوری کے حق میں الاٹ ہوگئی۔

ہم نے سابقہ نمبر رسالہ میں عرض کیا تھا۔ کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں ارشاد فرمایا ہے۔ آیت وَلِلّٰہِ العِزَّۃُ وَلِرَسُولِہٖ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَلٰکِنَّ الْمُنَافِقِیْنَ لَا یَعْلَمُوْنَ۔ یعنی عزت ہر حال میں اللہ اور اُس کے رسول مقبول علیہ الصلوٰۃ والتسلیم اور مومنین بندوں کو ہے۔ بارگاہِ الٰہی سے عطا ہوتی ہے۔ مگر منافق اس بات کو نہیں جانتے۔ کاش خداوند کریم

کے اس انتباہ کو ہی وہ اصحاب جو وقف اراضیات جن کا مالک صرف خدا ہی ہوتا ہے۔ اور جسکی پیداوار خدائی احکام کے اجرا برائے معارف مدرسہ نقشبندیہ و تعلیم و تربیت طلباء و علوم دین۔ دلنگر اور روضہ سرکار علی پور می پر خرچ کی جاتی ہے۔ دینی کام ہے۔ رفاہ عام کا اور دارین کی بہتری اور بہبودی۔ فلاح اور نجات کا کام ہے۔ اس میں کیوں رخنہ اندازی کی جائے۔ اس کی مخالفت کیوں کی جائے۔ مگر افسوس کہ انہوں نے اس کار خیر میں بھی اپنے شقاوت اور کور باطنی کا ہی ثبوت پیش کر کے اپنے نامۂ اعمال میں ایک ایسے ناجائز عمل اور فعل کی زیادتی درج کرائی ہے۔ جسکی نہ تو مثال آپ کو نظر آئیگی۔

یہ ہیں وہ اصحاب جن کو منّاع الی الخیر کے نام سے قرآن پاک نے یاد فرمایا۔ افسوس ہمارے سابقہ تحریر کا ان پر کوئی اثر نہ ہوا اور ہونا بھی کس طرح۔ کیونکہ بحکم شعر ؎

با آب زمزم و کوثر سفید نتواں کرد ٭ گلیم بخت کسے را کہ بافتند سیاہ

مگر ہم کو ان سے کوئی عداوت کوئی کینہ نہیں ہے۔ نہ ہم کو کوئی خواہش ان سے انتقام کی ہے۔ ہم دعا کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ انکو نیک فی الی اور چشم بصیرت عطا

( رُباعی )

ما عادتِ خود بہانہ جوئی نکنیم ٭ جز راست روی کو نیکہ خوئی نکنیم
آنہا کہ بجائے ما بدیہا کردند ٭ گہ دست دہد بجز نکوئی نکنیم
کفر است در طریقت ما کینہ داشتن ٭ آئین ما است سینہ چو آئینہ داشتن

۷۸۶

# خطبۂ نبوی[۱۶]

لوگو طاعت سے ہو تم آراستہ
آخرت کو اپنی خاطر لو بنا
اور سمجھ لو کہ تمہیں بھی عنقریب
حاضری ہوگی وہاں پیشِ خدا
یا سوائے خاص صدقہ جاریہ
دیکھو گے اعمال اپنے مرسلہ
زینتِ دنیا نہ دھوکا دے تمہیں

# ترجمۂ منظوم

اور لباسِ تقویٰ سے پیراستہ
سعی سے لے لو ٹھکانا پُر فضا
کیونکہ رحلت یاں سے ہوگی اے غریب
اس جگہ اعمالِ صالح کے سوا
کوئی بھی نہ چیز دے گی فائدہ!
اور واں پہ اُن کا پاؤ گے صلہ
تا کہ وہ جنت سے نہ روکے تمہیں



اُٹھ گیا پردہ رفع شک ہو گیا
سب یہ انجام اپنا ظاہر ہو گیا

# اخبار

۱- اللہ تعالیٰ کا فضل و کرم ہے۔ کہ آستانہ عالیہ علی پور شریف میں ہر طرح سے خیریت ہے۔ اعلیحضرت سراج الملت مولانا الحاج امام الاولیا۔ والاصفیا عالیجناب حضرت پیر سید محمد حسین شاہ صاحب سجادہ نشین درگاہ اعلیحضرت امیر الملت والدین نور اللہ تربتہ آجکل آستانہ عالیہ میں تشریف فرما ہیں۔ مغربی پاکستان کے دور دراز کے بلاد و امصار سے اور مضافات برائے قدم بوسی و فاتحہ خوانی حاضر ہو رہے ہیں۔ اور اپنی دلی تمناؤں کے لئے حضور سراج الملت کی دعاؤں سے متمتع ہو رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہر یار طریقت اور غلام و عقیدتمندان کی آرزو کو ان پاک بندوں کے صدقہ میں پورا کرے۔ حضور کا ارادہ ۱۲ جنوری تک تو ضرور آستانہ عالیہ میں قیام فرمانے کا ہے۔ بعد ازاں ایک تقریب شادی کی شمولیت کے لئے لاہور تشریف لے جائیں گے (۲) عالیجناب حضرت مولانا الحاج پیر نور حسین شاہ صاحب مدظلہ العالی دکن حیدر آباد اور ریاست میسور کی طرف تشریف لے گئے ہوئے ہیں۔ اور انشاء اللہ بہت جلدی ہی مراجعت فرمائے آستانہ عالیہ ہونے والے ہیں۔ (۳) عالیجناب حضرت مولانا الحاج پیر سید اختر حسین شاہ صاحب حصول اراضی کے سلسلہ میں لائل پور میں تشریف لے گئے ہوئے تھے۔ اور بفضلہ تعالیٰ ۲۱ جنوری سے پیشتر ہی علی پور شریف آنے والے ہیں۔ (۴) باقی جملہ صاحبزادگان عالی مقام۔ حضرت مولانا الحاج پیر سید انور حسین شاہ مولانا پیر سید بشیر حسین شاہ مولانا پیر سید نذیر حسین شاہ اور مولانا الحاج پیر سید حیدر حسین شاہ صاحب اور جناب حاجی پیر سید احمد حسین شاہ صاحب علی پور شریف میں رونق افروز ہیں۔ (۵) خدا تعالیٰ کا بے حد شکر و احسان ہے۔ کہ کنسٹیٹیوئنٹ اسمبلی کراچی نے آئین ملک (پاکستان) کا مسودہ قانون (بل) اسمبلی میں پیش کر دیا۔ اور مسودہ قانون ہر لحاظ سے قابل منظوری ہے۔ اور شکر ہے۔ کہ اسمبلی نے اسلامی قانون جہانداری اور جہانبانی پر عمل کرنے کا مسودہ بل پیش کیا ہے۔ اسلامی قانون ہر قسم کا موجود ہے۔ تمام اسلامی ممالک فقہ حنفی (Hanfi [illegible]) کے قانون پر عمل ہوتا رہا ہے۔ خدا کرے کہ پاکستان میں جہاں غالب اکثریت احناف کی ہے۔ حنفی قانون کو ہی رائج کیا جائے۔ اور دیگر فرقہ اسلامی مثلاً اہل تشیع وغیرہم کو ان کے اعتقادات اور مذہب کے مطابق ان کے تنازعات فیصلہ کئے جاویں۔ اس اہم کام کی تکمیل کے لئے جناب عزت مآب چوہدری محمد علی صاحب وزیر قابل مبارکباد اور مستحق ستائش ہیں۔ خدا تعالیٰ ان کو پاکستان کی بنیادیں مستحکم اور مضبوط بنانے میں امداد اور اعانت عطا کرے اور پاکستان ایک مضبوط ترین اسلامی مملکت بن جائے۔ پاکستان زندہ باد۔ پاکستان پائندہ باد۔